❁……حضرت امام حسین نے میدان کربلا میں اپنی ہمشیرہ بی بی زینب کو وصیت فرمائی ''اے بہن، میں تجھے قسم دیتا ہوں تو میری قسم پوری کرنا کہ جب میری وفات ہو جائے تو مجھ پر گریبان چاک نہ کرنا، نہ مجھ پر چہرہ نوچنا اور نہ مجھ پر واویلا اور ہائے ہلاکت ہائے ہلاکت کے الفاظ پکارنا''۔ (الارشاد لمفید ۲۳۲، اعلام الوریٰ ص ۲۳۶، جلاء العیون ص ۳۸۷، ناسخ التواریخ ج ۶ ص ۲۵۳، تاریخ یعقوبی ج ۲ ص ۲۴۴، اخبار ماتم ص ۴۰۰)

❁……حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں'' خدا کی قسم! اگر یہ (ماتم) گناہ نہ ہوتا تو میں اپنے سر کے بال کھول کر چلاتی اور آپ کی بارگاہ میں فریاد کرتی''۔

(فروع کافی، کتاب الروضہ ص ۲۳۸)

❁……حضرت امام جعفر صادق ؒ نے فرمایا'' ہرگز تم میں سے کوئی شخص میری وفات پر رخسار پر طمانچے نہ مارے اور ہرگز مجھ پر گریبان چاک نہ کرے'' (دعائم الاسلام ص ۱۳۰)

❁……اہل کوفہ کاروان اہل بیت کی بے سروسامانی دیکھ کر زور زور سے رونے اور ماتم کرنے لگے تو سیدہ زینب نے فرمایا'' حمد وصلوٰۃ کے بعد اے بے وفا اور دغا باز کوفیو! اب تم روتے اور ماتم کرتے ہو، خدا تمہیں ہمیشہ رلائے اور تمہارا رونا اور ماتم کرنا کبھی موقوف نہ ہو، تم بہت زیادہ رؤو اور بہت تھوڑا ہنسو، تمہاری مثال اس عورت کی سی ہے جو کاتے ہوئے دھاگے کو مضبوط ہو جانے کے بعد جھٹکے دے کر توڑ ڈالے، تم نے اپنے ایمان کو دھوکے اور فریب کا ذریعہ بنایا ہوا ہے، تمہاری مثال اس سبزے کی سی ہے جو نجاست کی ڈھیری پر لگا ہوا ہو، تم میں سوائے خودستائی، شیخی، عیب جوئی، تہمت سرائی اور لونڈیوں کی طرح خوشامد اور چاپلوسی کے کچھ نہیں، بلاشبہ تم بہت برے کام کے مرتکب ہوئے، تم نے ہمیشہ کے لیے ذلت حاصل کی اور عیب کمایا اور جہنم کے سزاوار ہوئے۔ خدا

تعالیٰ تم پر غضب نازل فرمائے اور ہمیشہ ہمیشہ کے لیے جہنم میں داخل فرمائے“۔

(جلاء العیون ج ۲ ص ۲۲۳)

☆......سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا نے فرمایا: ”(اے ہمارے شہیدوں کے قاتلو!) یعنی تمہیں جہنم کی بشارت ہو، تم نے ہمارے بھائی کو شہید کر دیا، تم پر تمہاری مائیں روتی رہیں، تم نے وہ خون بہایا جو اللہ، قرآن اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تم پر حرام کر دیا تھا“۔

(مقتل ابی مخنف ص ۸۳)

وصلی اللہ تعالیٰ علی حبیبہٖ محمد و آلہ واصحابہٖ وازواجہٖ واھل بیتہٖ وسائر امتہٖ اجمعین۔



